جوابدیا کہ آپکے پیغمبر نے تو اپنی بیٹی کا نکاح علی ابن ابیطالب کے
ساتھہ کیا تھا عمر عبدالعزیز نے کہا کہ وہ بہت بڑے عظماء ملت محمدی
سے تھے یہودی نے کہا کہ پھر ایسے بڑے عظما ملت پر خطبون مین لعنت
کیون ہوتی ہے عمر بن عبدالعزیز نے لوگون کیطرف متوجہ ہو کے کہا کہ اسکا
جواب دو سب لوگ ساکت اور نادم ہوے اور اوسیوقت اونہون نے
حکم صادر کیا کہ خطبون سے وہ الفاظ ناسزا کالڈالے جائین،، ہر چند
جناب مولویصاحب نے اُس پوری کیفیت کو جو صاحب ابوالفدا نے
لکھی تھی اوڑا گئے اور یہہ نہین لکھا کہ جب علما نے بے حد حدیث فضایل
جناب امیر علیہ السّلام کی رات بھر مین بناڈالین اور صبح کو پیش کین
تو لعنت کی موقوفی کا حکم ہوا اور دوسرا فعل نیک یہہ عمر ابن عبدالعزیز
سے صادر ہوا کہ اوسنے باغ فدک اولاد فاطمی کے حوالہ کیا۔
اگر دیدہ انصاف ہی تو دیکھہ لیجئے کہ کس درجہ کو حدیث بنانے کا ملکہ آپ
کے مذھب کے اسلاف کو تھا پہلے تو وہ حدیث گڑھی جس سے
خلافت حضرت ابوبکر و عمر و عثمان کے جایز ٹھہری و بقیہ زمانہ نبوت
گردانے گئے و زمانہ معاویہ و یزید وغیرہ براٹھہرا مگر عمر ابن عبدالعزیز
کیوقت مین پھر خلافت اور بقیہ نبوت حقہ ٹھہری ان کیدکن
عظیم مگر جب باوجود ان جھوٹی حدیثون کے پوچھا جاتا ہے کہ
صاحبو جو ضرورت خلیفہ مقرر کرنے کی آپ فرماتے ہین وہ ہنوز نہ
باقی ہین تو آپ خلیفہ کیون نہین مقرر فرماتے تو طرفہ جواب یہہ ملتا ہے
کہ اب مسلمانون کی قدرت سے خلیفہ کرنا باہر ہوگیا غرض جو کوئی اس
بے تکی جواب کو سنتا ہے وہ نہایت ہی آپ کے مذھب کے بانیون

کا معترف ہوتا ہے کہ خود ہی یہہ کہتے ہین کہ خلافت تیس سال کے لئے تھی
پھر سلطنت ہوئی اور سلطنت سے پھر خلافت حقہ پر اولئی و بعد اس کے
پھر ملی اور سلطنت بن گئی اور سلطنت بھی ہوئی تو کیسی کہ اب مسلمانون
کی بنائی کچھ نہین بنتی مگر آیہ استخلاف کے بابت سوا اسکی بھی بنا بانی پر ہے
اول تو کہین سے اسکا ثبوت نہین کہ خدا نے انہین ایمانداروں سے
وعدہ کیا تھا کہ تم کو خلیفہ بنائین گے جو بر وقت نزول سورہ نور ایمان
لائے تھے لیکن بحث کے لیے ہم مان لین تو ضرور ہے کہ سورہ نور مین
چونکہ مذکور اتہام حضرت عائشہ کا ہے جو سنہ ۵ ہجری مین ہنگام مراجعت
جناب خورشید رسالت لگایا گیا تھا ملاحظہ فرمائیے کتاب تاریخ
معتبر روضۃ الاحباب اور اوسی کتاب لاجواب سے سند لیجئے کہ جناب
حضرت امام حسن علیہ السلام سنہ ۳ ہجری مین اور جناب امام حسین
علیہ السلام سنہ ۴ ہجری مین پیدا ہوئے تو ظاہر ہے کہ بر وقت نزول
سورہ نور دونون سرور سینہ رسول مجتبے اور لخت جگر علی مرتضی و نور
چشم فاطمہ زہرا سلام اللہ سہ سالہ و دو سالہ بھی پورے نہ رہے ہونگے اور یہ
آپ حضرات جناب امیر علیہ السلام کے صغیر سنی کے ایمان کو اوڑا
کے بلحاظ حضرات ابو بکر و عمر ایمان لانا بعمر دہ سالگی قبول کرتے ہین
ملاحظہ ہو اظہار الہدیٰ صفحہ ۴۶ تو ظاہر ہے کہ معاذ اللہ دونون صاحبزادے
اوسوقت نہ خدا کو پہچانتے تھے نہ رسول کی وقعت جانتے تھے
نرے بچہ تھے تکلم بھی فصیح نہوگا تو ایمان کیسا پس منشاء آیہ استخلاف
سے وہ محروم تھے تو حضرت امام حسن علیہ السلام سے مشیت ایزدی
کیونکر متعلق ہوئی جو چھ ہی مہینے کے لئے خلیفہ ہوگئے اسکے سوا

ایہ استخلاف مین تو یہہ بھی شرط ہے کہ وعدہ اونسے ہی جو بر وقت نزول سورہ نور ایمان لائے ہین اور عمل کرتے ہین شایستہ وحالانکہ آپ کو اصرار ہے کہ خلفای راشدین کیسے ہی عمل کرتے رہے ہون ہرگاہ سنداعملوا ماشئتم سے وہ فایض ہین تو چاہو وہ کچہہ کرین تو اونسے وعدہ کیونکر متعلق ہوگا یہہ وعدہ تو اونکے سوا اور مومنین سے جو داخل آیت سورہ بینہ ہین متعلق ہوسکتا ہی واگر کہئے کہ نہین حضرات خلفاء ثلاثہ سے متعلق ہے اور حضور در اعمال شایستہ اونسے درکار تو پھر ہمارا وہی اصرار ہے کہ حسن خاتمہ ثابت کیجئے اور اگر زیادہ نہین تو وہ مقولہ محقق طوسی کا جو بار بار سرکار کے منہ سے نکلتا ہی کہ مخالف علی علیہ السلام کی فاسق ہین بعد ملاوت اون دونون آیتون کی جو سورہ بقر پارہ اول رکوع چہارم و سورہ کہف پارہ ۱۵ رکوع ۹ مین ہین یعنی پہلی آیت کا آخر کان من الکافرین جسکے معنی یہہ ہین کہ ہوا کافرون سے اور دوسری آیت جسمین یہہ ہے ففسق عن امر ربہ جسکے یہہ معنی ہوئے انکار کیا حکم رب اپنی سے ہم اسکے بھی ثبوت کے طالب ہون گے کہ اون کے واسطے دین غائب کیا گیا واگر آپ یہہ معنی کہین بے سمجھے کہ اون کی عہد مین دین اسلام بہت پہیلا تو ہم محمود غزنوی اور شہاب الدین غوری کو بھی آیہ استخلاف مین داخل کرنیکو طیار ہون گے اور خلفا امیہ اور عباس کو بھی شامل کرین گے جنکی خلافت سے آپ کے پیشوا ہیسے کیکے بیچا چھوڑاتے ہین کہ کن بہ بنو الزرقا اور یہہ بھی اوب سے عرض کرین گے کہ بندہ نواز آیہ استخلاف مین تو یہہ بھی وعدہ خدا کا ہے کہ خلیفہ کرین گے اونکی وحشت کو ہم امن سے بدل دین گے اور جبکہ اوسکا وعدہ حق اور سچ ہے تو براہ مہربانی اسکا ثبوت لائیے کہ حضرت علی تو ظاہر الظہور بقول آپ کے اساتذہ کے و بقول سے ہمیشہ اونکی فوج ڈرا کی لہذا وہ تو آیہ استخلاف سے کوسون دور ہین مگر حضرات خلفاء ثلثہ کا خوف

کہان اور کسب بدلا گیا حضرت ابوبکر کس لڑائی مین بے ہلک و علک چل پڑے
تھے اور کفار نابنجار سے مثل محمود غزنوی اور شہاب الدین غوری کے
جو ہندوستان مین صف کارزار سے نکل کر لڑا تھا فوج دشمن پر پل پڑے
اور دست بدست لڑے اور ان ہون نے کیا خوشامدانہ اشعث کو
اپنا بہنوئی نہین بنایا یا جناب بہادر رہنے بہادر خلیفہ دویم عمر ابن الخطاب
ابو لولو غلام مغیرہ کے خطاب پر عتاب سے جو سجدہ ہوا تھا خایف
نہین ہوئے و حضرت خلیفہ سیوم نے باغیون کے اندیشہ سے دروازہ
بند کر کے گوشہ گزینی اختیار نہین کی اور بعد اسکے پھر بھی ہم تو نہین سمجھ سکے
کہ جناب جب ایسی صریح و صاف آیت موجود تھی تو آپ کیون انکار کرتے
ہین کہ حق تعالی کسیکو خلیفہ نہین کرتا خلیفہ بنانا خلق اللہ کے ہاتھ مین ہے
جناب اگر وہ تماشا دیکھنا منظور ہو جو صاحب تحفہ نے اپنے کمال صنعت
سے اسواسطے ثبوت خلافت خلفائے راشدین کے کیا ہے دیکھئے تو پہلے صفحہ ۲۸۹
تحفہ اثنا عشری مطبوعہ مطبع منشی نولکشور لکھنو ملاحظہ ہو کہ صاحب تحفہ نے
یہ آیہ سورۂ نور وعد اللہ الذین الخ لکھکر ترجمہ کو تو خلاف اپنی عادت
کے اوڑا دیا ہے مگر ارقام فرمایا ہے کہ حاصل این آیہ اینست کہ حق تعالی
وعدہ فرمودکسانیرا کہ در وقت نزول سورۂ نور ایمان آوردہ و عمل صالح
کردہ بودند بانکہ جمع را از ایشان خلیفہ سازد و برزمین مسلط کند مثل خلیفہ
ساختن کسانیکہ پیش ازین گذشتہ اند مثل حضرت داود علیہ السلام
کہ در حق ایشان یاداؤد انا جعلناک خلیفۃ فی الارض وارد است
و دیگر انبیای بنی اسرائیل و نیز وعدہ فرمودہ کہ دینے ایشان راکہ مرضی
و پسندیدہ خداست در زمین مکان دہد یعنی رواج و شیوع عطا فرماید

وست مقرر و ثابت گردانند و نیز وعده کرد که انہا را بدل خوفی که در آن وقت داشتند امن کلی ارزانی فرماید پس مجموع این امور چون در وعدہ الہی داخل شدند و اقع شدنی آمد و الا خلف در وعده حق تعالی لازم آید و مجموع این امور در ما سوائے زمان خلفائے ثلثہ واقع نشده زیرا که امام مہدی در وقت نزول این سورہ بالاجماع موجود نبود و حضرت امیر اگرچہ دران وقت موجود بود لیکن رواج دین ایشان مرضی الہی و پسندیده اوست بزعم شیعہ حاصل نشد پہ غور فرمائی کہ صاحب تحفہ نے اس مقام پر ترجمہ کو اور اسکے خلاصہ مطلب پر کیون اکتفا کی اور تب پھر آخر ص ۳۴۰ و شروع ص ۳۴۱ کتاب مذکور کو ملاحظہ فرمائے جہان شاہ صاحب نے لکھا ہے قولہ تعالے ومن کفر بعد ذالک فاولئک ہم الفاسقون ای ومن انکر خلافتہ الخلفاء بعد ذالک ای بعد سماع ہذہ الایۃ والعلم باستخلاف اللہ تعالی ایاہم فاولئک ہم الکاملون فی الفسق ترجمہ و خبر نا قتند بخلیفہ کردن خدای تعالے این جماعہ را پس آن گروه ایشانند کامل در فسق اور اس تحریر کے پہلے شاہ صاحب تحریر فرما چکے تھے کہ در قرآن مجید منکر خلافت خلفائے ثلثہ را نیز در آیہ استخلاف کافر فرمودہ کیئے سرکار کہ اس آیت میں سوائے قول حق تعالے کے اور عبارت جا ہو وہ کہین کی ہو حضرت شاہ صاحب نے کیون جوڑ دی آیا اسی لئے تاکہ جہلا و غیر عربی دان الفاظ عربی دیکھ کر اور جناب شاہ صاحب کے مہر قولہ تعالے دیکھ کر بلا سمجھی اشارہ ای کل عبارت عربی کو مقولہ حق تعالی باور کر لین مگر کیا صاحبان فہم نسبت شاہ صاحب کے سوائے اسکے کہ حق سے چشم پوشی کی ہے کچھ اور بھی سمجھین گے اور کیا وہ نہ دیکھ لین گے کہ منکر خلافت خلفائے ثلثہ کے

نسبت حق تعالی نے کب حکم کفر کا دیا ہے اور غالبًا حضور بھی اگر قوت متعلقہ
رکھتے ہین تو سر جھکا ئین گے کہ فاسق کے معنی شاہ صاحب نے یہان کافر کے
حسب مراد جناب غفران مآب طاب ثراہ کے لئے ہین جسکے آپ مخالف
ہین اب مین آیہ مستدلہ کو معہ ترجمہ عبدالقادر صاحب دہلوی قرآن مجید مترجم
مطبوعہ منشی نول کشور لکھنؤ سنہ ١٣٠٢ ہجری سے پہلے لکھتا ہون

وعد الله الذين امنوا منكم وعملوا الصلحت ليستخلفنهم في
وعدہ دیا اللہ نے جو لوگ تم مین ایمان لائے ہین اور کئے ہین نیک کام پیچھے حاکم کریگا اونکو
الارض كما استخلف الذين من قبلهم وليمكنن لهم دينهم الذي
ملک مین جیسا حاکم کیا تہا اونسے اگلونکو اور جما دیگا اونکو دین اونکا جو
ارتضى لهم وليبدلنهم من بعد خوفهم امنا يعبدونني
پسند کر دیا اونکو اور دیگا اونکو اونکے ڈر کے بدلے امن میری بندگی کرینگے
لا يشركون بي شيئا ومن كفر بعد ذلك فاولئك هم الفاسقون
شریک نکرینگے میرا کوئی اور جو کوئی ناشکری کریگا اس سے پیچھے سو وہی لوگ ہین بے حکم

اب سرکار پہلے یہہ دیکھین کہ مولوی جہانگیر خان مولف اظہار الہدی نے
یون ترجمہ کیا ہے وعدہ کیا اللہ نے اون لوگونکو جو تم مین سے ایمان
لائے اور اچھے کام کئے یقیناً خلیفہ کریگا اونکو ملک مین جیسے خلیفہ کیا تہا اون
اگلونکو یعنی داؤد علیہ السلام کو بموجب آیت شریف یا داؤد انا جعلناك
خليفة في الارض اور اسیطرح سلیمان علیہ السلام کو اور جما دیگا اونکو
دین اونکا وہ دین کہ پسند کر دیا اونکو اور دیگا اونکو اونکے ڈر کے بدلے
امن میری ہی بندگی کرین گے شریک میرا نہ کرین گے کسیکو اور جو کوئی ناشکری
کریگا بعد اوسکے سو وہی لوگ ہین بیحکم اور پہر غور کرین کہ خدا نے کن ناشکرونکو

فاسق کہا ہے آیا منکرین خلافت حضرات ثلثہ کو یا اون صاحبونکو کہ جنہون نے
اوس خلعت کو جو جناب رسول خدا نے اسلام کا پہنایا تھا اوتارہ پہینکا اور اپنا
من مانا لباس پہنکر ڈنکا حکومت کا بجایا بعد اسکے صاحب شمس الضحی نے ہو خلاف
آپ کے داخل جماعت اہل سنت تھے اور اب صف اہل شیعہ مین داخل
ہین تحریر فرمایا ہے اوسپر کان دیجئے۔ ،،

**اقول** اس آیت کو مولف نے باعتبار اپنے جاہلانہ ترجمہ اور لایعنی یعنی
کہ اصحاب ثلثہ کی شان مین محض خلیفہ کے لالچ سے تصور کر لیا اور شیعون
پر بھی منہ آئے کہ دیکھو اس آیت کو بارہ امام کے شان مین سمجھو یہہ تو تمام
خلفا کے شان مین ہے مولف نے اپنے ذہن ناقص مین خلفاء ثلثہ کے
نسبت اس وعدہ کو سمجھا ہے اور دروغ ترجمہ سے یہہ بھی استنباط کیا
ہے کہ وہ میرے ہی عبادت کرین گے اور میرا شریک کسیکو نہ کرینگے
گویا اونکی عاقبت کی بھی خبر ہاتھہ آگئی لیکن یہہ نہ سمجھے کہ اگر اصحاب ثلثہ اس
آیت سے مراد ہوتی تو وہ کون صاحب ہین جنکے نسبت یہہ فرمایا ہے
**ومن کفر بعد ذالک فاولئک ہم الفاسقون** یعنی جو کوئی بعد خلیفہ
ہونے کے کفران نعمت کریگا وہ ہی فاسقون مین سے ہوگا اور جبکہ ہموجب
انکی ترجمہ کے خداوند تعالے یہہ وعدہ بھی یقینی کر چکا ہے کہ وہ خلیفہ صاحبان
خدا ہی کی عبادت کرین گے اور کسیکو اوسکا شریک نہ گرداتین گے
تو پہر **من کفر بعد ذالک** خداوند تعالے نے کیسی فرمایا ہ اور مولف
صاحب کو ترجمہ غلط لکہتے وقت شرم بھی نہ آئی کہ ابتدا سے قواعد سے
بھی واقف ہین نہ ترجمہ اور مفہوم مولف پر مفصل الذیل صریحی اعتراضات
وارد ہوتے ہین — اول یہہ کہ اگر اس آیت کا خطاب عام صحابہ سے

یہہ تو اس لفظ سے تم مین سے جو ایمان لائے ہین ثابت ہوتا ہے کہ سب
صحابہ ایماندار نہ تھے دوسری یہہ کہ اس آیت مین جو وعدہ الہی ہے وہ
جملہ مومنین سے ہے اگر مفہوم مولف صحیح ہو تو سوائے خلفاء اربعہ کے
اور کوئی شخص مومن قرار نہین پا سکتا اور یہہ امر کہ امت محمدی مین صرف
خلفاء اربعہ ہی مومن تھے بالاجماع غلط پھر آپ ہی فرمائین کہ اس آیت سے
خلفاء رسول اللہ سے کیا علاقہ تعجب یہہ ہے کہ جاہل لوگ کلام الہی اور
اوسکے معنی اور مطلب مین بھی تصرف کرتے ہوئے خدا سے نہین ڈرتے
آیات کے ترجمہ اور تفسیر کرنے سے یہہ تو ہم کو معلوم ہو گیا کہ مولف
صاحب صرف مطبوعہ مترجم قرآن کو پڑہ کر مولوی بن گئے ورنہ کوئی حضرات
سے پوچھے کہ آپ نے کس تفسیر کے ذریعہ سے یہہ معنی لگائی ہین کہ
لیستخلفنہم بھی خلافت رسول اللہ مراد ہے اور اگر آپ نے مثل اپنے
ہی کسی دوسری کی عبارت سے استنباط اسکا فرمایا تو اتنا تو غور
کرنا تہا کہ یہہ وعدہ علی العموم مومنین سے ہے سب کے سب مسلمان خلیفہ
رسول اللہ کسطرح بن جائینگے اور در آن حالیکہ آیت مین نظیر پہلے امت
کی موجود ہے کہ جسطرح اللہ تعالے نے بنی اسرائیل کو مصر سے نکال کر
ایک بہت بڑا ملک اونکو میراث مین عطا فرمایا اسیطرح مسلمانون
سے بھی وعدہ ہے کہ تم کو خداوند تعالے تمام ملک روم و شام و فارس
عطا فرمائیگا پھر خلفاء اربعہ سے کیا تعلق آپ نے آیت کے ترجمہ مین یہہ لکہا ہے
کہ یقیناً خلیفہ کریگا اونکو ملک مین جیسے خلیفہ کیا تہا اونسے اگلونکو اور اگلون
کی تفسیر مین آپ نے دو پیغمبران یعنی داؤد و سلیمان علیہم السلام کا حوالہ
دیا مگر آپ کو یہہ تمیز نہین آئی کہ جب امت کے مقابلہ پر اگلونکا ذکر ہوتا ہے

تو امت سابقہ مراد ہوتی ہے اور جب پیغمبر خدا کے مقابلے پر اگلونکا لفظ
آتا ہے تو اوس سے انبیاے مرسلین سابق مراد ہوتے ہین تمام قرآن
مین صدہا مقامات پر یہہ نظرین موجود ہین اور بہت موٹی عقل کی بات ہے
مگر افسوس اس بات کا ہے کہ ہمکو ایسے باعلم شخص کے مقابلے مین قلم اوٹھانا
پڑا ہے کہ جنکو اردو ترجمہ قرآن شریف کا بھی سمجھنے کی لیاقت نہین ہے
ورنہ اسقدر طوالت تحریر کی حاجت نہ پڑتی اب ملاحظہ فرمائیے کہ آیات
مندرجہ ذیل مین جب امت کے مقابلے مین من قبل آیا ہے وہان امت
سابقہ مراد لی گئی ہے یا ایہا الناس اعبدو ربکم الذی خلقکم
والذین من قبلکم لعلکم تتقون والذین من قبلکم سے پہلے لوگ
ہین اور آیت مستدلہ مرزا مین لفظ من قبل و فی ہذا بمقابلہ قرآن کے
من قبل سے مراد توریت و انجیل ہے ما انزل الیک وما انزل من
قبلک سے مراد صحایف انبیاے سابق ہین کالذین من قبلکم کانوا
اشد منکم قوۃ مین امت سابقہ مراد ہے پھر ترجمہ کیا ہے میری
بندگی کرینگے شریک میرا نہ کرینگے کسیکو معلوم نہین ہوتا کہ صیغہ
استقبال کہان سے پیدا ہوا ہے اور یہہ یقینی امر علمی عبارت کس قاعدہ
سے لکھی گئی ہے صحیح ترجمہ تو اس فقرہ کا یہہ ہے کہ میری عبادت کرین اور
میرا شریک کسیکو نہ کرین اس خیانت کیوجہ سے تعصب اور کچھ نہین ہے
ہمکو یہود و نصاری پر تعجب ہوا کرتا تھا کہ اپنے آسمانی کتابونکو کسطرح تحریف
کرتے ہونگے مگر اب مسلمانون مین بھی اوسکی نظیر پائی جاتی ہے قرآن شریف
کے الفاظ یا ترجمہ کو بدلنا بلا اشتباہ کفر ہے افسوس یہہ ہے کہ مولف صاحب
بھی جب ناخواندہ لوگون کے بہکانے کے لئے ترجمہ قرآن مین تحریف

تو یہ خیال نہ کیا کہ آیت کے اگلے فقرہ کو جس سے صریحاً یہہ ترجمہ غلط ہوتا ہے
کہ مان چہپاؤنگا یعنی ومن کفر بعد ذالک جس کا یہہ مقصود ہے کہ جن لوگون سے
وعدہ ہوا ہے اگر اونمین سے کوئی بعد ایفاے وعدہ کافر نعمت ہوگا تو وہ
فاسق ہے اگر خداوند تعالے بالیقین یہہ فرماتا کہ یہہ لوگ میری ہی عبادت
کرینگے تو پہر اونکے اندیشہ کافر ہوجانیکا کسطرح رہا در اصل یہہ آیت
فقرا و مساکین و مہاجرین کے شان مین ہے کہ جنکو مشرکین قریش طرح
طرح دہمکیان دیدی کر ڈرایا کرتے تھے اونسے اللہ تعالے وعدہ فرماتا ہے
کہ جسطرح اگلی امت یعنی بنی اسرائیل کو ہمنے زمین کا مالک کیا تہا ویسی ہی
ان کو بہی زمین کا مالک کرینگے اور خوف کے بدلے امن دینگے ان کو
چاہئے کہ میری عبادت کرین میرا شریک کسیکو نہ گردانین اور جو کوئی بعد
اس کے کافر ہوگا وہی فاسق ہے پہر اس کے بعد اللہ تعالے فرماتا ہے
واقیموا الصلواۃ واتوا الزکواۃ واطیعوا الرسول لعلکم ترحمون
پس دوران حالیکہ آخر یوم وفات رسول اللہ صلی اللہ علیہ سلم مین جن
صحابہ کے بجاے اطاعت رسول اللہ مخالفت اور عدول حکمی ثابت
ہوئی ہے وہ اگر اس آیت کے مصداق بہی ہین تو پوری آیت کے مصداق
ہین اور آیت مستدلہ مؤلف کے آخری فقرے سے خاص وہی لوگ
مراد ہین بنا بر المینان مؤلف ہم تفسیر مواہب علیہ کی نقل کرتے ہین
کہ وہ فارسی تفسیر اہل سنت وجماعت کی ہے اور اغلب مؤلف صاحب
اوسکو سمجہ بہی سکینگے وعد اللہ الذین امنوا منکم الخ وعدہ کرد
خداے تعالے آنانرا کہ گرویدہ اند از شما وکردند کارہاے شایستہ مراد
بقول اشہر فقراء مہاجرین اند کہ بعد از ہجرت بمدینہ ورمنازل بجاے

گرفتند الخ پہر من قبلھم کی تفسیر ملاحظہ کیجے من قبلھم پیش
از ایشان یعنی بنی اسرائیل کہ زمین مصر و شام برایشان داد تا تصرف کردند
دران ترجمہ یعبدوننی بپرستند مرا در زمان خلافت شریک نہ سازند با من چیزی
را امام ثعلبی نے تفسیر من کفر بعد ذالک مین لکھا ہے کہ اول قبیلہ ذوالنورین
کفران نعمت کرکے مصداق اس آیت کا ہوا اس سے بھی ثابت ہے کہ یہہ آیۂ خلفائ
اربعہ سے مخصوص نہین ہے بلکہ عوام مسلمان سے خطاب ہے۔
اب ہم صاحب شمس الضحیٰ کی تحریر کو ختم کرکے عرض کرتے ہین کہ صاحب
شمس الضحیٰ نے جو کچھ لکھا ہے اوسکو ادہون نے اوس مواد سے اخذ کیا
ہے جو حضور کے یہان کی کتابون مین تھا اون کے مذہب حال کی کتب
سے متعلق نہین ہے نہ اونکو اسکی حاجت تھی کہ اپنے مذہب کی کتابون سے
ایسی ضرورت ہین کہ خود آپ کے کتابون سے تردید ہو رہی تھی اور نہ ہم
کو ضرور ہے کہ ہم اپنے یہان کی حدیثون سے کچھہ لکھین ہماری غرض تو اس طول
سے صرف آپ کے مقدس و متورع صاحب تحفہ کے مدارج دیانت و کمال
سے ہے اور اسلئے یہہ کہکر کہ جہان تک صاحب شمس الضحیٰ کی تحریر کا حصہ صاحب
تحفہ اثناعشری کے نقیب ہو عنایت فرمائی اپنے خامہ کی عنان کو دوسری
جانب پہیرتے ہین اب حضور ملاحظہ کرین کہ جس قدر کنز بونت حضور نے
فرمائی تھی وہ تن راستی بر راست نہ تری یہہ دعوی آپ کا کہ جماعت منافقین
جدا تھی اور صحابہ کی علحدہ ہم نے قطع نظر اورون کے خود آپ کے مانے
ہوئے عبداللہ ابن ابی کافر و حضرت معاویہ ابن ابی سفیان باغی اور فاسق
کی مثال دیکر صریحًا آپ کا دعوی باطل کیا فاسق اور کافر کو قران مجید سے
کی آیتون سے الگ کر دکہلایا اور یہہ بھی ثابت کر دیا کہ عبداللہ ابن ابی

باوجود معاف ہونے قصور فرا۔ احد بھیر کا فر کا کافر بنا رہا تو جن آیات مین حضور نے اون صحابہ کو جن کے ہم منکر ہین داخل کرنا چاہا تہا وہ کہان داخل رہے اور جو کچہ طومار آپ نے ہم پر الزامون اور بے دینی کا دیا اور ہمارے علما کی شان مین فرمایا اوسکا کیا حال ہوا پس ہر چند ہمارے جنگاہ کا میدان وسیع ہے اور ہم کو خدا کے فضل اور ایمہ علیہم السلام کی تائید سے اوس میدان مین بڑے بڑے عالم کامل کی کتب صف بستہ کارزار کو حاضر اور ر علما جنکی زندگی کو حق تعالے طول دے اور اونکے فیض و برکات سے ہمارے مذہب کے باغ کو روز افزون نزہت بخشنے موجود ہین تو ہم آپ کے ایک ایک فقرہ پر دفتر لکہنے کو حاضر ہین مگر اس قدر لکھکر اپنے ان اوراق کو تمام کرتے ہین کہ آپ نے اپنے مضامین لعن کو جو لباس تازہ پہنا کے اور سوہاگ کا عطر لگا کے بڑے طمطراق سے دولہن بنایا تہا اوسکی قلعی کہل گئی اور اوس کے کپڑے اوترتے ہی جو مشاطگی سے حضور نے غازہ ملکہ چہرہ پر مثالی تہین وہ پہر ٹپک آئین اور وہ ہی عجوزہ نظر آنے لگی لہذا ایسی سعی بیکار سے بجز اس کے کیا حاصل ہوا کہ آپ کے طرفدار آپ کی تحریر پر خوش ہوگئے اوچہل اوچہل بڑے شد و مد سے پڑھنے لگے اب وہی مرید اس گذارش کو دیکہکر آپ کی خدمت مین جو چاہین عرض کرین مگر مجہپر خفا ہونگے اور گالیان دینگے تو ہرگاہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی تضحیک مین مخالفین نے کوئی دقیقہ اوٹہا نہین رکہا جناب سیدہ ابرار وصی رسول مختار کو ناسزا کہتے رہے تو ہم اون گالیون کو پہول کا ہار سمجہکر خوشی سے زیب گلو کر سکین گے مگر ہمارے ساتہی ضرور نہایت ہی اگرچہ راضی ہون گے تو بہی کیا فایدہ ہوگا اور سوا اسے باتون کے طومار کے کیا انبار ہوگا نہ آپ کے

قایل کرنے سے ہم اونکی مدائح ہونگے جنکے نسبت ہمکو پورا یقین ہے
کہ دین اسلام کو اونھون نے پراگندہ کیا نہ ہمارے سمجھانے سے آپ
برونکو برا اور اچھون کو اچھا سمجھینگے اور جب حال یہ ہے تو یقین فرمائی
کہ یہہ قیل و قال بیہودہ ہے بہتر تو یہہ ہے کہ بجاے خود غور کرنا چاہئے اور
نہایت ہی ٹھنڈے دل سے ہر نکتہ کو سمجھنا چاہئے اونکا ذکر تو بیفائدہ ہے
جو فرماتے ہین شعر فارغ از رسم رہ گبر و مسلمان کردی ❊ ای جنون
گرد تو گردم کہ چہ احسان کردی ❊ مگر جو گرداب بحر رحمت قبول ذات حقتعالے
مین آگئے ہین اور جنھون نے بعثت انبیا پر اعتقاد کرلیا ہے اونکی ذات
سے مجھکو ہر آینہ اُمید ہے کہ وہ ہمارے پیغمبر برحق کے دین کو اختیار کرینگے
اسواسطے کہ ایسا دین صاف دین کوئی نظر نہ آئیگا جس مین حق تعالے کی توحید
ایسے صاف اور بے داغ مانی گئی ہو جیسے ہمارے پیغمبر برحق محمد مصطفی صلی اللہ
علیہ و آلہ وسلم نے تعلیم کی ہان یہہ ممکن ہے کہ ادیان مختلف کے احکام عبادت
اور معاشرت کے بابت بلا لحاظ ملک و بلاد کچھہ خدشہ و فساد مثلاً کسی
دین حق کے ذہن مین پیدا ہون تو اونکا دفعیہ اسطرح خاطر خواہ ہوگا
کہ جب اونھون نے پیغمبر برحق اور ہادی مطلق جناب رسول خدا کو مان
لیا تو جو کچھہ واقعی اون حضرت نے فرمایا وہ فرمودہ خدا و ندو احد یکتا ہے
اور اوسمین خیال انسانی اوسپر جایز نہین ہے اور فلسفہ اور حکمت کے
مسایل جو غیر فرمودہ رسول اللہ ہین باطل ہین اور جب اسطرح طالب نجات
کا دل کدورت سے صاف ہوگا اور بعد اوسکے وہ غور کریگا تو صرف اوس
مذہب کو اختیار کریگا جسمین فرمودہ رسول خدا کے ارشاد و ہدایت بنیاد
کی تعمیر اوسنے قبول کی گئی ہے جنھون نے بلا واسطہ رسول اللہ سے تعلیم

پائی تہی اور جنکا کوئی بعلم بجز رسول مقبول اور ثابت نہین ہے اور جنسے رجس
و ذنب بموجب فرمودہ حق سبحانہ تعالے دور ہوا اور اونمین سے جو حضرت
رسول خدا کے روبرو موجود تھے اونکو رسول اللہ نے اپنا نفس اور اپنا بہائی
اور لخت جگر اور فرزند و سردار اہل جنت فرمایا اور جو بعد آن حضرت کے
پیدا ہونیکو تھے باین ہمہ کہ وہ حضرت کے ذریّت سے تھے موافق آپ کے
حدیث مسلمہ کے اپنا بہائی فرمایا اور اپنے کو اونکا فرط کہا ملاحظہ فرمائی وہ
حدیث یہہ ہے کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہین کہ ایکروز پیغمبر
خدا صلی اللہ علیہ وسلم مقبرہ کیطرف تشریف لیگئی تھے اور فرمایا السلام علیکم
دار قوم مومنین ان انشاء اللہ بکم لاحقون اور یہہ فرمایا اے
کاش ہم اپنے بہائیونکو دیکہتے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا
کیا رسول اللہ کیا ہم لوگ آپ کے بہائی نہین ہین فرمایا تم ہمارے اصحاب
ہو اور بہائی ہمارے وہ لوگ ہین جو ہمارے بعد آوینگے اور وہ ابتک
پیدا نہین ہوئے ہین اونکا فرط ہونگا حوض پر صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ
جو لوگ آپ کی امت سے آپ کے بعد دنیا مین آئینگے اور آپ نے
اونکو نہین دیکہا آپ اونکو کیونکر پہچانینگے فرمایا تم مین سے کسیکے پاس مشکی
اور پچکلیان گہوڑے ہون تو آیا وہ شخص اپنے گہوڑون مین ایک کو دوسرے
سے پہچان نہین سکتا امت میری قیامت کے دن سفید منہہ اور سفید ہاتہہ
پانون پچکلیان گہوڑون کے سے آوینگے اور یہہ سفیدی منہہ اور ہاتہہ
پانون کی اون کے آثار وضو سے ہونگے ترجمہ جذب القلوب صفحہ ۱۶۳
مطبوعہ نول کشور لکھنو فرط کے معنی جو شخص اصلاح حوض کیواسطے آگے
جاتے ہین کچھہ شبہہ نہین ہے کہ جنکو رسول خدا نے اپنا بہائی کہا وہ تیسرے

امام سے لیکر بارہوین امام تک ہین چنانچہ آپ ہی کے کتاب مین ہے
روایت ہے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے کہ ایکروز مین حضرت رسول خدا
کے حضور مین بیٹھا تھا کہ اوسوقت حضرت کی گود مین حضرت حسین رضی اللہ
عنہ تھے میرے طرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ ای جابر حسین کے ایک فرزند ہوگا
نام اوسکا قیامت کے دن منادی ندا کریگا کہ ای سید عابدین اوٹھ اوسوقت
پسر حسین کا کہ اوسکا نام علی ہوگا اوٹھے گا اوس کے ایک لڑکا ہوگا نام
اوسکا محمد ہوگا اگر تو اوس کا زمانہ پاوے تو تو اوسکو میرے طرف سے
سلام کھنا دیکھیئے بڑے متعصب مولوی جہانگیر خان کا رسالہ اظہار الہدی
صفحہ ۵۸ ہم ہر معصوم کے لئے ایسی اسناد جدا گانہ دی سکتے ہین مگر بڑی
کتابون کے تلاش مین عوام کو پریشانی ہوگی لہذا قطرہ از بحار لکھکر عرض کرتے
ہین کہ قران مجید کے مفسر اور احادیث کے معنی بتلانیوالے ائمہ اطہار
علیہم السلام کے سوا کوی نہین ہے اور کوئی بھی اونکے علم و فضل کا انکار
نہین کرسکتا ہے اور جب اونکی تعلیمات سے اور اونکے ادعا امامت سے
کوئی بھی طالب نجات اونکو معصوم اور علم دین مین کامل پائیگا تو جسطرح ارشاد
رسول اللہ بلا وسوسہ شیطانی سچ جانیگا فرمودہ ائمہ علیہم السلام پر بھی یقین
کریگا اور اوسکو حق تعالے کا کہا ہوا مانیگا اور تب وہ پاک و مبارک دین محمدی
مین داخل اور شامل ہوگا پھر اوسکو کسی مسلہ کے قبول سے عدول نہوگا اور
ہرگز اون بہکانیوالون کے چکر مین نہ پڑیگا جو مثل بے دینون کے رسول خدا
کے فرمودہ پر شک کرتے ہین مسلمان ہوکر ائمہ کے اقوال مین شک نہ کرنا
ہان اسکا مضائقہ نہین کہ وہ طالب نجات اسکی تحقیق کریگا کہ جو کچھ وہ قبول
کرسکتا ہے وہ فرمودہ ائمہ معصومین علیہم السلام ہے یا نہین باقی اللہ اعلم

و خیر صلاح لنا اعمالنا ولکم اعمالکم سلام علیکم لا نبتغی الجاهلین فقط

تمام شد

# صحت نامہ آیۃ اخریٰ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۴ | سورۂ نسخہ | سورۂ آیۃ اخریٰ | ۶ | ۱۷ | زبان دیہاتی | زبانسے دیہاتی | ۱۶ | ۱۰ | پیروی | پیردی |
| ۲ | ۸ | تجحدانہ | تجحدا ھا | 〃 | ۱۸ | گوئی اس سے | گوئی سے | ۱۷ | ۱۶ | قابلین | قایلین |
| 〃 | ۱۱ | قوانھم | قوائھم | 〃 | ۱۹ | جسنے | اور جسنے | ۱۸ | ۷ | انتھی | انتہی |
| ۳ | ۱ | ہین | ہے | ۷ | ۵ | کہ میرا | کہ یہ میرا | ۱۹ | ۷ | سائی | مالی |
| 〃 | ۲ | درپے یکی | درپے ویکی | 〃 | ۱۴ | دیسکتے جبکہ | دیسکتے ہین جبکہ | 〃 | ۱۲ | مکان | مستکان |
| 〃 | ۹ | پہلا | پھیلا | 〃 | ۱۸ | عقب | غضب | 〃 | ۱۶ | دہاند | وسلہ |
| 〃 | ۱۰ | فضائل اونکے | فضائل کا اونکے | ۸ | ۴ | کہلا کہلا | تو کہلا کہلی | 〃 | ۱۷ | است | شد |
| 〃 | ۱۱ | شخص جسنے | شخص کہ جسنے | 〃 | ۵ | ترویج | تزویج | 〃 | 〃 | کہ اوسکو | کہ اگر اوسکو |
| 〃 | ۱۳ | پس شیعہ | پس وہ شیعہ | 〃 | ۹ | وہ وہ مصیبت | وہ مصیبتیں | 〃 | ۱۸ | اقتدار سول | اقتدا رسول |
| 〃 | 〃 | اونکو اور | اونکو خدا اور | 〃 | ۱۴ | تو مین | مین تو | ۲۰ | ۱۰ | بغایت | لغایت |
| 〃 | ۱۴ | کسیطرح برائی | کسیطرح کی برائی | ۹ | ۱ | ہوئے | ہوتے | ۲۱ | ۶ | الضالین | الظالمین |
| 〃 | 〃 | باقی آیت | اور یہ آیت | 〃 | ۶ | اولا | اولی | ۲۲ | ۹ | ذباج | ذباح |
| 〃 | 〃 | آخری یعنی | اخری تھی یعنی | 〃 | ۸ | فاطمہ | حضرت فاطمہ | 〃 | ۱۲ | اخرہ حدیث | اخرہ یعنی ابو اسحٰق |
| 〃 | ۱۸ | اونکا | اوسکا | 〃 | ۹ | نے حساب | بے حساب | | | یہ سنا بلکہ | نے ذی الجوشن |
| 〃 | ۲۰ | حرارت | جرأت | ۱۰ | ۱۲ | اورسول | اور رسول | | | | سے حدیث سنی |
| 〃 | ۲۱ | تصریح | تفریح | 〃 | ۱۸ | عَلَیہِمَا | عَلَیہَا | | | | بلکہ |
| ۴ | ۹ | اوپر دہن | اوسی دہن | 〃 | ۱۹ | ماجد | ماجہ | ۲۳ | ۱۳ | وَاجِلٌ | وَاجِلًا |
| 〃 | ۱۷ | کہوٹا یہ کہرا | کہوٹا اور کہرا | 〃 | ۲۰ | دختر ابن | دختر علی ابن | ۲۴ | ۱۰ | اوسکا | اوسیکا |
| 〃 | ۱۹ | برنگ | برنگ سے | ۱۳ | ۵ | جبیۃ | جبۃ | 〃 | ۱۳ | سے فرمائی | سے فرماتی |
| 〃 | ۲۰ | مین آجائین | مین نہ آجائین | 〃 | ۹ | دھیان مین | دھیان نہین | 〃 | ۱۵ | اتفق | أنفق |
| ۵ | ۲ | ترتب | مترتب | ۱۴ | ۶ | سنوانا | بنوانا | 〃 | ۱۶ | نصیقۃ | نصیفۃ |
| 〃 | ۶ | اگر چکے | اگر لکھ چکے | 〃 | | سطر آخر یوں | علی ہین پہنچ چکے | 〃 | ۱۷ | عرصا | عرضا |
| 〃 | ۱۸ | رسالت جو کہ | رسالت ہو کر | | | نہین ہے | جو فضائل تھی آپ | ۲۵ | ۲ | اور اوکو | اور اونکو |
| 〃 | ۲۰ | بڑنی | بڑی | | | | ملتہ شئے شرحہ | 〃 | ۱۰ | کیونکہ | کیونکر |
| 〃 | ۲ | نیاور | نیا ورد | | | | جائے ہمارے | 〃 | ۱۳ | کہتے تھے | رکھتے تھے |
| 〃 | 〃 | امور قبیہ | امور قلبیہ | | | | پیش کی ہوئی | 〃 | 〃 | لا تلبسوا | لَا تَنْسَوُا |
| ۶ | ۲ | فرمایا | فرما دیا | ۱۵ | ۱ | اونہین | اور نہین | 〃 | ۱۵ | نہین تھا | نہین ہوتا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۱ | ۵ | ہین جنکے | ہین اور جنکے | ۵۸ | ۴ | خبیز فہم | جنیز فہم | ۶۴ | ۱۶ | روکرنیکے | روکرنیکی |
| 〃 | ۱۴ | زبان وقلم | زبان قلم پر | 〃 | ۷ | جتنے بینے | جسنے بیچے | ۶۵ | ۲ | مین | جس مین |
| 〃 | | پھر آتا ہے | آتا ہے | 〃 | ۸ | ہندوسہ | ہندسہ | 〃 | ۶ | بج | بیت |
| ۵۲ | ۱۰ | شیعہ سکم | شیعہ حکم | ۶۰ | ۵ | محمد فخر | محمد بن فخر | ۶۶ | ۳ | اوراپنے | اورآپ نے |
| 〃 | ۱۱ | انچہ جنت | انچہ خبث | 〃 | ۷ | علیہم | علیہما | 〃 | ۷ | یابلبیس | یاتلبیس |
| 〃 | ۱۲ | باشیعہ | بہ شیعہ | 〃 | ۸ | کہ کہین | کہ کس | 〃 | ۲۰ | فرقیہ | فرقہ |
| 〃 | ۱۴ | بصرہ امد | بصرہ اند | 〃 | ۱۰ | مذکوراون | مذکورنے اون | 〃 | ۲۱ | تشیبہہ | تشبیہہ |
| 〃 | ۱۵ | اقدام نمودہ | اقدام نمو[illegible] | 〃 | ۱۴ | متدعہ | مبتدعہ | ۶۷ | ۴ | انڈیان بسن | انڈیان سن |
| 〃 | ۱۸ | حدیثی وکتا | حدیثی وکتاب | 〃 | ۱۵ | معترض | متعرض | 〃 | ۷ | الاستحالتہ | الاستحالہ |
| ۵۳ | ۱ | نے البتہ | نے آلہ | ۶۰ و ۶۱ | من ۱۴ ۱۶ | عبارت متن | لفظ ماوراء النہر | 〃 | ۱۲ | صفحہ ۲۷۶ | صفحہ ۷۶ |
| 〃 | ۳ | کیون خذف | کیون حذف | | | صفحہ ۶۰ تالفظ مذکورہ حاشیہ پر ہوچاہیے | سے جو صفحہ ۶۱ کی سطر اول مین ہے | 〃 | ۱۶ | عقبۃ السائلین | غنیۃ السائلین |
| 〃 | ۶ | رضیہ کے | آلیہ کے | | | | | 〃 | ۲۰ | روایت | رویت |
| 〃 | ۷ | نہوگی | ہوگی | | | | | ۶۸ | ۱۰ | موتق | موثق |
| 〃 | ۸ | سجائے | سجائی | ۶۱ | ۱۳ | تشیعہ | تشیع | 〃 | ۱۱ | لکھہ چوکا | لکھہ چکے |
| 〃 | ۱۲ | بلبیس | تلبیس | 〃 | ۱۸ | نعوذ بصدق | نعوذ ان تصدق | 〃 | ۱۶ | برلب توباہ | برلب توبہ |
| 〃 | ۱۵ | عنہا | عنہما | | | ان مین | من | 〃 | ۱۷ | یارب توباہ | یارب توبہ |
| ۵۴ | ۲ | جمانے | جمائی | 〃 | ۱۹ | نسبت شیعہ | نسبت بہ شیعہ | 〃 | ۲۱ | مشہور بسنتہ | مشہور بالسنہ |
| 〃 | ۸ | اوسکی تلافی | اوسکی تلافی | صفحہ ۶۱ حاشیہ | ۴ | رافعی | رافضی | ۶۹ | ۸ | میرقصند | می رقصند |
| 〃 | ۱۷ | مجالس | [illegible] | ۶۲ | ۷ | ینقع | ینفع | 〃 | ۱۱ | بحیثیت شیعہ | بحسب شیعہ |
| ۵۵ | ۳ | نفسی | [illegible] | 〃 | ۱۶ | اوسی تحریر | اوسی بہی تحریر | 〃 | 〃 | اویزگی | اوازگی |
| 〃 | ۴ | دوشیعہ | [illegible]شیعہ | 〃 | ۱۷ | انیسونی | اینونی | 〃 | ۱۵ | بلابل | جلاجل |
| 〃 | ۱۳ | سلمی جنگ | سلمی ترجمہ جنگ | 〃 | ۱۹ | علیہ | غلبۃ | 〃 | ۱۶ | توسیق | توثیق |
| 〃 | ۱۵ | سیف نقال | سیف و نقال | 〃 | ۲۰ | حضرت پیغمبہ | حضرت پیغمبر | 〃 | ۱۷ | لیساؤنہ | یساؤنہ |
| 〃 | ۱۹ | بلفط | بلفظہ | 〃 | ۲۱ | برخیزند | برخیزید | ۷۰ | ۴ | حدام بودن | حرام بودن |
| ۵۶ | ۴ | دارشد | دارسد | ۶۳ | ۲ | قبضہ مزبورہ | قضیہ مزبورہ | 〃 | ۶ | خداونداعالم | خداوند عالم |
| 〃 | ۱۳ | ازامراواین | ازامرا و ابن | 〃 | ۳ | مکدررا | مکرر را | 〃 | 〃 | میدارد | بدارد |
| ۵۷ | ۵ | لغایت | بغایت | 〃 | ۱۳ | اور | اورع | 〃 | ۷ | نمائم | نمایم |
| 〃 | ۷ | دہند | بدہند | 〃 | ۱۹ | فقر | فقیر | 〃 | ۱۵ | رایل شود | زایل شود |
| 〃 | ۱۱ | یارسول | بارسول | ۶۴ | ۸ | علیہ السلام | علیہم السلام | ۷۲ | ۴ | صاحب کی | صاحب نے |
| ۵۸ | ۲ | غضب | غصب | 〃 | ۱۳ | کرچوکا | کرچکا | 〃 | ۲۱ | جوکہ ہمنے | جوکہ ہم نے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷۲ | ۲۱ | قابلہ | قائلہ | ۸۲ | ۳ | کستی تکذیب | کیسیکی تکذیب | ۹۱ | ۱۳ | منلیں | منکسر |
| ۷۳ | ۳ | نتیجہ | پنجہ | 〃 | ۹ و ۱۰ | چنانچہ چنانچہ | چنانچہ | 〃 | ۲۱ | یتلتش | ینکث |
| 〃 | ۷ | جسکو | جنکو | 〃 | ۱۱ | کبا پر | کبا بر | ۹۳ | ۳ | ظاہر ہے | ظاہر تھے |
| 〃 | ۸ | ہین نہ | نہین ہین نہ | 〃 | ۱۵ | والصّلوٰۃ | والصّلوٰۃُ | ۹۵ | ۴ | استسنا | استثنا |
| ۷۴ | ۸ | مسلوک | سلوک | | | الطّیّباتِ | الطّیّباتُ | 〃 | ۱۳ | وقعۃ بالبرہان | دفعۃ بالبرہان |
| 〃 | ۱۶ | اقرار کفر کے | اقرار کرکے | | | الطّاہراتِ | الطّاہراتُ | 〃 | ۱۹ | اپنے موہنہ | اپنے ہی منہ |
| 〃 | ۱۷ | مقصود | معقود | 〃 | ۱۷ | برکاتہٖ | برکاتہٗ | ۹۶ | ۱ | [illegible] | والستر الجاہل |
| 〃 | ۱۸ | محق طوسی | محقق طوسی | ۸۳ | ۱۲ | اون مین ہے | زمین مین ہے | 〃 | ۹ و ۱۰ | آپ اپنے | آپ اب اپنے |
| 〃 | ۱۹ | پھر دعوی | یہ دعوی | 〃 | ۱۵ | اللہِ | اللہُ | ۹۷ | ۷ | کہ حضرت | کہ جو حضرت |
| 〃 | ۲۱ | کلمہ | کلیہ | 〃 | ۱۹ | لِمَن یَشَاءُ | لِمَن یَشَاءُ | ۹۸ | ۳ | ماسئلکتم | ماسلکتم |
| ۷۵ | ۱۱ | فرمایئے | فرمائے | 〃 | ۲۰ | ابصاً | ایضاً | 〃 | ۱۵ | تقویۃ الایمات | تقویۃ الایمان |
| 〃 | ۱۲ | مخالفت | مخالف | ۸۴ | ۲ | یہ آیت لا | یہ آیت آیۂ لا | 〃 | ۲۱ | مسلمان کے | مسلمانونکے |
| 〃 | ۲۰ | عزرائیل | عزازیل | 〃 | ۱۱ | اجمعین سے | اجمعین نے | ۹۹ | ۱۸ | فساد ہوا او سے | فساد ہوا اور |
| ۷۶ | ۹ | جمایۃ | جملہ | 〃 | ۲۱ | حق تعالی | حق تعالے | | | | او سے |
| ۷۷ | ۸ | تنگ | تنگت | | | اسمین | ہمین | ۱۰۱ | ۱۸ | یاقلت | ماقالت |
| 〃 | ۲۱ | تاید | تابد | ۸۵ | ۳ | کی تھی | کہی ہے | ۱۰۲ | ۸ | آتے ہمکو | آتے ہین ہمکو |
| ۷۸ | ۱۶ | اگر خلافت | اگر منکر خلافت | 〃 | ۵ | انبیا | اخیار | 〃 | ۱۴ | صدپر | صدر |
| 〃 | ۲۱ | اب عقوات | اس ہفوات | 〃 | ۷ | سبحانہ تعالے | سبحانہ تعالی | 〃 | 〃 | چڑکے | چرکے |
| ۷۹ | ۵ | کہہ دیتے کو | کہہ دیتے کہ کو | | | سے | کیجانب سے | ۱۰۴ | ۱۵ | بَیِّنَ لَنَا | بَیِّنْ لَنَا |
| 〃 | ۷ | تکلیف حضور | تکلیف صرف | 〃 | ۱۹ | مفرّب | مقرّب | ۱۰۶ | ۲ | اونکی | اونکو |
| | | | حضور | 〃 | 〃 | اوسیکی | اوسکی | 〃 | ۴ | عفوات | ہفوات |
| 〃 | ۱۱ | من دلیری | من دلبری | ۸۶ | ۱۶ | مہلک | مہلک | 〃 | ۵ | لبغض | لبعض |
| 〃 | 〃 | دلم بسیار | دلم ازبسیار | 〃 | ۱۷ | شریک | شرک | 〃 | ۸ | جہوڑا گئی | چورا گئی |
| ۸۰ | ۴ | نگرین | منکرین | 〃 | ۱۸ | کونین | کونین | 〃 | ۲۰ | حدیث | محدث |
| 〃 | ۱۰ | جوڑ کیے | چور کیے | ۸۷ | ۱۰ | حقتعالے سے | حقتعالے نے | 〃 | ۲۱ | ہے اور | ہے عض اور |
| 〃 | ۱۱ | چیز کی | جبر کی | 〃 | ۲۱ | کفاد | کفار | ۱۰۸ | ۱ | مین قیاس | من قاس |
| ۸۱ | ۴ | سہی گرون | سہی کرون | ۸۹ | ۲۱ | فریقین تفسیر | فریقین کی | 〃 | ۸ | آزبجار | ازبجار |
| | ۱۱ | من ربّ | من ربّہ | | | | تفسیر | 〃 | ۱۰ | ہے اگر | ہے صراگر |
| | | ہوتے ہین | ہوتے ہین | ۹۰ | ۷ | اصدات | احداث | 〃 | ۱۳ | عجائب | عجاب |
| | | | تعزیر | ۹۱ | ۷ | ۱۲ | بارہ | 〃 | ۱۶ | کفغار | کفار |

